مومنین کو جنگ سے بچالیا اور اللہ بڑی قوت والا اور صاحب عزّت ہے۔
بہت سارے محدثین اور مفسرین نے لکھا ہے: یہ حضرت علی علیہ السلام کی طرف اشارہ ہے اس بے مثال ضربت کی وجہ سے جو حضرت علی علیہ السلام نے جنگ خندق میں عمر ابن عبدود پر لگائی جس سے مسلمان، کفار پر فاتح قرار پائے۔حاکم حسکانی نے بہت ساری حدیثیں مختلف اسناد سے نقل کی ہیں۔ہم حاکم حسکانی کی اس روایت کے ذکر کو کافی سمجھتے ہیں جو انہوں نے بہت مشہور اور معتبر صحابی حذیفہؓ سے نقل کی ہے۔

## شان نزول

حضرت علی علیہ السلام کی عمر ابن عبدود کے ساتھ جنگ کو اور عمر ابن عبدود کے قتل کو حذیفہؓ نے تفصیل سے نقل کیا ہے۔ حذیفہؓ کہتے ہیں: رسول اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا:" ابشر یا علی! فلو وزن الیوم عملك بعمل امة محمد ﷺ لرجح عملك بعملهم و ذلك انه لم یبق بیت من بیوت المسلمین الا و قد دخله عز بقتل عمرو۔اے علی علیہ السلام تمہیں بشارت ہو تم نے وہ کارنامہ انجام دیا ہے۔اگر تیرے اس کارنامے کا امت مسلمہ کے اعمال سے موازنہ کیا جائے تو تیرا یہ کارنامہ امت مسلمہ کے تمام اعمال پر بھاری ہوگا کیونکہ اگر تیرا یہ کارنامہ نہ ہوتا تو زمین پر کوئی مسلمان نہ ہوتا۔(47)

## ۱۳۔آیہ صدیقون

"والذین آمنوا باللہ و رسله اولئك هم الصدیقون والشهداء عند ربهم لهم اجرهم و نورهم والذین کفروا و کذبوا بآیاتنا اولئك اصحاب الجحیم ۔(48) اور جو لوگ اللہ اور رسول پر ایمان لائے وہی خدا کے نزدیک صدیق اور شہید کا درجہ رکھتے ہیں اور ان ہی کے لئے ان کا اجر اور نور ہے اور جنہوں نے کفر اختیار کر لیا اور ہماری آیات کی تکذیب کر دی وہی دراصل اصحاب جہنّم ہی حاکم حسکانی نے اپنی تفسیر شواہد التنزیل میں اس آیت کے ذیل میں پانچ مختلف اسناد سے پانچ روایتیں نقل کی ہیں ہم فقط ابن ابی لیلی کی روایت پر اکتفا کرتے ہیں۔

## شان نزول

ابن ابی لیلی اپنے والد سے نقل کرتے ہیں:"قال رسول اللہ: الصدیقون ثلاثة حبیب النجار مؤمن آل یاسین و حزبیل (حزقیل) مؤمن آل فرعون و علی بن ابی طالب الثالث و هو افضلهم۔" رسول اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا صدیق تین ہی ہیں حبیب نجار مومن آل یاسین، حزبیل (حزقیل) مومن آل فرعون اور تیسرے حضرت علی ابن ابی طالب علیہ السلام جو کہ سب سے افضل ہیں۔(49)

## ۱۴۔آیہ نور

"یا ایها الذین آمنوا اتقوا اللہ و آمنوا برسوله یؤتکم کفلین من رحمته و یجعل لکم نورا تمشون به و یغفر لکم واللہ غفور رحیم ۔(50) ایمان والو اللہ سے ڈرو اور رسول پر واقعی ایمان لے آؤ تا کہ خدا تمہیں اپنی رحمت کے دہرے حصے عطا کر دے اور تمہارے لئے ایسا نور قرار دے دے جس کی روشنی میں چل سکو اور تمہیں بخش دے اور اللہ بہت زیادہ بخشنے والا اور مہربان ہے

## شان نزول

حاکم حسکانی اپنی تفسیر شواہد التنزیل میں ابن عباس سے نقل کرتے ہیں" یؤتکم کفلین من رحمته۔" اس جملے سے مراد، حضرت حسن علیہ السلام اور حضرت حسین علیہ السلام ہیں جبکہ" یجعل لکم نورا تمشون۔" سے مراد، حضرت علی ابن ابی طالب علیہ السلام ہیں۔ (51) اسی کتاب کی دوسری حدیث میں جابر ابن عبداللہ کی سند سے رسول اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے نقل کرتے ہیں" یؤتکم کفلین من رحمته"،اس جملے سے مراد، حضرت حسن علیہ السلام اور حضرت حسین علیہ السلام ہیں جبکہ" یجعل لکم نورا تمشون۔" سے مراد حضرت علی ابن ابی طالب علیہ السلام ہیں۔حاکم حسکانی اسی کتاب کی دوسری حدیث میں امام محمد باقر علیہ السلام سے اس آیت کی تفسیر میں نقل فرماتے ہیں امام محمد باقر علیہ السلام نے فرمایا :"من تمسك بولایة علی فله نور ۔جس کے دل میں حضرت علی علیہ السلام کی ولایت ہے اس کے دل میں نور ہے(52)

## ۱۵۔ آیہ انفاق

''الذین ینفقون اموالھم باللیل والنھار سرا و علانیۃ فلھم اجرھم عند ربھم و لا خوف علیھم و لا ھم یحزنون۔(53) جو لوگ اپنے اموال کو راہِ خدا میں رات میں ۔دن میں خاموشی سے اور علی الاعلان خرچ کرتے ہیں ان کے لئے پیش پروردگار اجر بھی ہے اور انہیں نہ کوئی خوف ہوگا اور نہ حزن۔ بے شک اس آیت کا مفہوم بے حد وسیع ہے، اس آیت میں مختلف حالتوں میں اللہ کی راہ میں انفاق کرنے کی تاکید کی گئی ہے۔ سب کے سامنے دکھا کے، سب سے چھپا کے رازداری میں، دن میں اور رات میں۔ جو لوگ اللہ کی راہ میں انفاق کرتے ہیں ان کیلئے اس آیت میں بہت بڑی خوشخبری ہے۔ لیکن اسلامی روایتوں کے مطالعے سے سمجھ میں آتا ہے کہ اس آیت کا مصداق کامل، حضرت علی (علیہ السّلام) ہے۔

### شان نزول

اس آیت کو جو مفسرین حضرت علیؑ کی شان میں سمجھتے ہیں ان میں سے ایک سیوطی ہیں۔ سیوطی ابن عباس سے نقل کرتے ہوئے لکھتے ہیں: یہ آیت حضرت علیؑ کی شان میں نازل ہوئی ہے کیونکہ حضرت علیؑ کے پاس صرف چار درہم تھے۔ انہوں نے ایک درہم سب کے سامنے دکھا کے، ایک درہم سب سے چھپا کے رازداری میں، ایک درہم دن میں اور ایک درہم رات میں اللہ کی راہ میں صدقہ دیا اس وقت یہ مبارک آیت نازل ہوئی۔ (54) ابن ابی الحدید نے جہاں حضرت علیؑ کی بلند صفات کو شمار کیا ہے وہاں مختلف صفات کے تذکرے کے بعد جب حضرت علیؑ کی سخاوت پہ پہنچے سورۃ ھل اتی کی طرف اشارہ کرنے کے بعد لکھتے ہیں: ''روی المفسرون انہ لم یملك الا اربعۃ دراھم. فتصدق بدرھم لیلا و بدرھم نھارا و بدرھم سرا و بدرھم علانیۃ. فانزل فیہ الذین ینفقون اموالھم مفسرین نے لکھا ہے حضرت علیؑ کے پاس صرف چار درہم تھے انہوں نے ایک درہم سب کے سامنے دکھا کے، ایک درہم سب سے چھپا کے رازداری میں، ایک درہم دن میں اور ایک درہم رات میں اللہ کی راہ میں صدقہ دیا۔ اللہ تعالی نے اس وقت حضرت علیؑ کی شان میں یہ مبارک آیت نازل کی۔ ابن ابی الحدید کے بیان سے لگتا ہے اس مسئلے میں تمام مفسرین متفق ہیں یا کم سے کم یہ مسئلہ مفسروں کے نزدیک مشہور ہے۔(55)

## ۱۶۔ آیہ محبت

''یا ایھا الذین آمنوا من یرتد منکم عن دینہ فسوف یاتی اللہ بقوم یحبھم و یحبونہ۔(56) ایمان والو تم میں سے جو بھی اپنے دین سے پلٹ جائے گا۔ تو عنقریب خدا ایک قوم کو لے آئے گا جو اس کی محبوب اور اس سے محبت کرنے والی مومنین کے سامنے خاکسار اور کفار کے سامنے صاحبِ عزت راہ خدا میں جہاد کرنے والی اور کسی ملامت کرنے والے کی ملامت کی پرواہ نہ کرنے والی ہوگی۔ یہ فضلِ خدا ہے وہ جسے چاہتا ہے عطا کرتا ہے اور وہ صاحبِ وسعت اور علیم و دانا بھی ہے۔ یہ آیت واضح طور پر بتاتی ہے کہ: کچھ تازہ مسلمانوں کے کردار سے اسلام پر حرف نہیں آتا سچے مسلمانوں کی کچھ نشانیاں ہیں۔ اللہ تعالی نے اپنے دین کی حفاظت ان لوگوں کے سپرد کی ہے جو لوگ اللہ تعالی کو دوست رکھتے ہیں اور اللہ تعالی ان کو دوست رکھتا ہے۔ وہ صفات جو اس آیت میں بیان ہوئی ہیں ان کا ایک شخص یا کچھ افراد میں جمع ہونا اللہ تعالی کے خاص لطف اور کرم کے بغیر ممکن نہیں، ہر کوئی اس مقام کا حقدار نہیں ہو سکتا۔ اس آیت کا مفہوم بھی گذشتہ آیتوں کی طرح وسیع ہے لیکن جو اسلامی روایتیں اہلسنت اور اہل تشیع سے نقل ہوئی ہیں ان سے بخوبی سمجھ میں آتا ہے کہ اس آیت کا مصداق کامل حضرت علیؑ ہیں۔

### شان نزول

فخر رازی جب اس آیت کی تفسیر میں پہنچتے ہیں تو اس آیت کی تطبیق میں مفسرین کے کچھ اقوال نقل کرتے ہیں اور بحث کے آخر میں لکھتے ہیں: یہ آیت حضرت علیؑ کی شان میں نازل ہوئی ہے۔ پھر اس آیت کے حضرت علیؑ کی شان میں نازل ہونے کی دو دلیلیں بیان کرتے ہیں۔ خلاصہ یہ ہے کہ جنگ خیبر میں رسول اکرم ﷺ نے یہ ارشاد فرمایا اور حضرت علیؑ کے ہاتھ میں پرچم دیا:'' لادفعن الرایۃ غدا الی رجل یحب اللہ و رسولہ و

یحبہ اللہ و رسولہ۔کل میں پرچم اس کے حوالے کروں گا جو اللہ تعالی اور اس کے رسول ﷺ کو دوست رکھے گا اور اللہ تعالی اور اس کا رسول ﷺ بھی اس شخص کو دوست رکھیں گے۔ پھر فخر رازی لکھتے ہیں یہ وہ صفتیں ہیں جو اس آیت میں بیان ہوئی ہیں۔اور دوسری دلیل یہ کہ آیت ولایت "انما ولیکم اللہ و رسولہ بھی حضرت علی علیہ السلام کی شان میں نازل ہوئی ہے،ضروری ہے کہ اس آیت کو بھی حضرت علی علیہ السلام کی شان میں شمار کریں۔(57)

## ۱۷۔آیہ مسؤولون

"وقفوھم انھم مسؤولون؛اور ذرا ان کو ٹھہراؤ کہ ابھی ان سے کچھ سوال کیا جائے گا(58)

## شان نزول

بہت ساری روایتوں میں آیا ہے کہ: اس سوال سے مراد،حضرت علی علیہ السلام کی ولایت کا سوال ہے۔اہل سنت علما میں سے بہت سارے بزرگ علما اس سوال سے مراد،حضرت علی علیہ السلام کی ولایت کا سوال سمجھتے ہیں۔ان میں سے ایک حاکم حسکانی ہے جو شواہد التنزیل میں ابوسعید خدری سے دو سندوں کے ساتھ نقل کرتے ہیں کہ رسول اکرم ﷺ نے اس آیت کی تفسیر میں فرمایا:"عن ولایۃ علی بن ابی طالب "اس سوال سے مراد حضرت علی علیہ السلام کی ولایت کا سوال ہے۔

حاکم حسکانی دوسری حدیث میں سعید ابن جبیر سے اور ابن عباس سے نقل کرتے ہیں کہ رسول اکرم ﷺ نے فرمایا:"اذا کان یوم القیامۃ اوقف انا و علی علی الصراط فما یمر بنا احد الا سئلناہ عن ولایۃ علی، فمن کانت معہ و الا القیناہ فی النار و ذلك قولہ:" وقفوھم انھم مسؤولو " جب قیامت کا دن ہوگا میں اور حضرت علی علیہ السلام پل صراط پہ کھڑے ہوں گے جو بھی ہمارے پاس سے گذرے گا ہم حضرت علی علیہ السلام کی ولایت بارے میں اس سے سوال کریں گے۔جس کے پاس حضرت علی علیہ السلام کی ولایت ہوگی وہ پل صراط سے گذر جائے گا اور جس کے پاس حضرت علی علیہ السلام کی ولایت نہ ہوگی ہم اسے جہنم میں پھینک دیں گے اس آیت سے بھی یہی مراد ہے۔(59) مزے کی بات یہ ہے کہ آلوسی جو بغض اہل بیت میں مشہور ہے اور ہر اس آیت کو جو اہلبیت (علیہم السّلام) یا حضرت علی علیہ السلام کی شان میں نازل ہوئی ہے اس کو موڑنے کی کوشش کرتا ہے وہ بھی اس آیت ذیل میں آکر یہ کہنے پر مجبور ہو جاتا ہے کہ: شیعہ لوگ کہتے ہیں یہ آیت حضرت علی علیہ السلام کی شان میں نازل ہوئی ہے اور آخر میں خود اپنی طرف سے تمام خلیفوں کا اضافہ کرتا ہے۔ (50)

## آخری بات

بہترین اختتام یہ ہے کہ ہم اپنی گفتگو کو رسول اکرم ﷺ کی اس حدیث پر ختم کریں جس کو اہلسنت اور اہل تشیع سب نے مختلف اسناد سے نقل کیا ہے۔

رسول اکرم ارشاد فرماتے ہیں" علی مع القرآن والقرآن مع علی حضرت علی علیہ السلام قرآن کے ساتھ ہیں اور قرآن حضرت علی علیہ السلام کے ساتھ ہے۔جس معاشرے میں رسول اکرم ﷺ نے یہ نورانی کلام ارشاد فرمایا اگرچہ اس دور میں اس نورانی کلام کے سمجھنے والے کم تھے۔لیکن آج اس بات کو سمجھنا اور ہضم کرنا آسان ہے۔ اگر اس کلام میں رسول اکرم ﷺ کا مقصد صرف ساتھ ہونے کو ذکر کرنا ہوتا تو بات آسان تھی اور حدیث کا پہلا جملہ علی مع القرآن اس مطلب کی ادائیگی کیلئے کافی تھا دوسرے جملے والقرآن مع علی کے اضافے کی ضرورت نہ تھی۔غور وفکر کی ضرورت دوسرے جملے میں ہے،جس میں رسول اکرم ﷺ نے ارشاد فرمایا:قرآن حضرت علی کے ساتھ ہے۔یہ کلام غور طلب ہے جس سے یہ اندازہ ہوتا ہے کہ رسول اکرم ﷺ کا مقصد صرف ساتھ ہونے کو بیان کرنا نہیں بلکہ رسول اکرم ﷺ کا مقصد یہ بیان کرنا ہے کہ قرآن اور حضرت علی علیہ السلام ہم ردیف ہیں۔قرآن اور حضرت علی علیہ السلام ایک وجود کے دو نام ہیں کیونکہ حضرت علی علیہ السلام قرآن مجسم یا عین قرآن ہیں ہم اس بات کا فیصلہ اہل علم پر چھوڑتے ہیں جو اللہ تعالیٰ کی حکمت کو جانتے ہیں ۔آخر میں دعا ہے کہ اللہ تعالی اہلبیت (علیہم السّلام) کے صدقے قیامت میں ہمیں قرآن اور اہلبیت (علیہم السّلام) کے ماننے والے گروہ میں محشور فرمائے آمین۔

از تحریر: سید مصور علی زنجانی

# آپ کیلئے رمضان الکریم کی روزانہ مجرب دعائیں

یا أیّھا الّذین آمنوا کتب علیکم الصّیام کما کتب علی الّذین من قبلکم لعلّکم تتّقون۔

**ترجمہ**: اے صاحبان ایمان تمہارے اوپر روزے اسی طرح لکھ دیئے گئے ہیں جس طرح تمہارے پہلے والوں پر لکھے گئے تھے شاید تم اس طرح متّقی بن جاؤ۔

رمضان کا مہینہ ایک مبارک اور باعظمت مہینہ ہے یہ وہ مہینہ ہے جس میں مسلسل رحمت پروردگار نازل ہوتی رہتی ہے اس مہینہ میں پروردگار نے اپنے بندوں کو یہ وعدہ دیا ہے کہ وہ ان کی دعا کو قبول کرے گا یہی وہ مہینہ ہے جس میں انسان دنیا و آخرت کی نیکیاں حاصل کرتے ہوئے کمال کی منزل تک پہنچ سکتا ہے اور پچاس سال کا معنوی سفر ایک دن یا ایک گھنٹہ میں طے کرسکتا ہے۔ اپنی اصلاح اور نفس امارہ پر کنٹرول کی ایک فرصت ہے جو خداوند متعال نے انسان کو دی ہے۔۔ خوش نصیب ہیں وہ لوگ جنہیں ایک بار پھر ماہ مبارک رمضان نصیب ہوا اور یہ خود ایک طرح سے توفیق الٰھی ہے تا کہ انسان خدا کی بارگاہ میں آ کر اپنے گناہوں کی بخشش کا سامان کر سکے، ورنہ کتنے ایسے لوگ ہیں جو پچھلے سال ہمارے اور آپ کے ساتھ تھے لیکن آج وہ اس دار فنا سے دار بقاء کی طرف منتقل ہو چکے ہیں۔

عزیزان گرامی! اس مہینہ اور اس کی ان پر برکت گھڑیوں کی قدر جانیں اور ان سے خوب فائدہ اٹھائیں اس لئے کہ نہیں معلوم کہ اگلے سال یہ موقع اور یہ بابرکت مہینہ ہمیں نصیب ہو یا نہ ہو۔

ماہ مبارک عبادت و بندگی کا مہینہ ہے امام جعفر صادق علیہ السلام فرماتے ہیں: قال اللہ تبارك و تعالی: یا عبادی الصّدیقین تنعموا بعبادتی فی الدّنیا فانّکم تتنعّمون بھا فی الآخرۃ

خداوند متعال فرماتا ہے: اے میرے سچے بندو! دنیا میں میری عبادت کی نعمت سے فائدہ اٹھاؤ تا کہ اس کے سبب آخرت کی نعمتوں کو پا سکو۔

یعنی اگر آخرت کی بے بہا نعمتوں کو حاصل کرنا چاہتے ہو تو پھر دنیا میں میری نعمتوں کو بجالاؤ اس لئے کہ اگر تم دنیا میں میری نعمتوں کی قدر نہیں کرو گے تو میں تمہیں آخرت کی نعمتوں سے محروم کر دوں گا اور اگر تم نے دنیا میں میری نعمتوں کی قدر کی تو پھر روز قیامت میں تمھارے لئے اپنی نعمتوں کی بارش کر دوں گا۔ انہیں دنیا کی نعمتوں میں سے ایک ماہ مبارک اور اس کے روزے ہیں کہ اگر حکم پروردگار پر لبیک کہتے ہوئے روزہ رکھا، بھوک و پیاس کو تحمل کیا تو جب جنّت میں داخل ہو گے تو آواز قدرت آئے گی:

کلوا و اشربوا ھنیئا بما أسلفتم فی الأیّام الخالیۃ **ترجمہ**: اب آرام سے کھاؤ پیو کہ تم نے گذشتہ دنوں میں ان نعمتوں کا انتظام کیا ہے۔

ماہ مبارک کے روز و شب انسان کے لئے نعمت پروردگار ہیں جن کا ہر وقت شکر ادا کرتے رہنا چاہئے۔ لیکن سوال یہ پیدا ہوتا ہے کہ ان بابرکت اوقات اور اس زندگی کی نعمت کا کیسے شکریہ ادا کیا جائے، امام صادق علیہ السلام فرماتے ہیں:

من قال أربع مرّات اذا أصبح، ألحمد للہ ربّ العالمین فقد أدّی شکر یومہ و من قالھا اذا أمسٰی فقد أدّی شکر لیلتہ

جس شخص نے صبح اٹھتے وقت چار بار کہا: (الحمد للہ ربّ العالمین) اس نے اس دن کا شکر ادا کر دیا اور جس نے شام کو کہا اس نے اس رات کا شکر ادا کر دیا۔

کتنا آسان طریقہ بتا دیا امام علیہ السلام نے اور پھر اس مہینہ میں تو ہر عمل دس برابر فضیلت رکھتا ہے ایک آیت کا ثواب دس کے برابر، ایک نیکی کا ثواب دس

برابر،امام رضا علیہ السلام فرماتے ہیں: من قرء فی شهر رمضان آیة من کتاب الله کان کمن ختم القرآن فی غیره من الشهور
جو شخص ماہ مبارک میں قرآن کی ایک آیت پڑھے تو اس کا اجر اتنا ہی ہے جتنا دوسرے مہینوں میں پورا قرآن پڑھنے کا ہے۔
کسی شخص نے رسول اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے سوال کیا:

یا رسول الله ! ثواب رجب أبلغ أم ثواب شهر رمضان ؟ فقال رسول الله صلی الله علیه وآله وسلم : لیس علی ثواب رمضان قیاس یا رسول اللہ! رجب کا ثواب زیادہ ہے یا ماہ رمضان کا؟ تو رسول خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: ماہ رمضان کے ثواب پر قیاس نہیں کیا جا سکتا۔
گویا خداوند متعال بہانہ طلب کر رہا ہے کہ کسی طرح میرا بندہ میرے سامنے آ کر جھکے تو سہی۔ کسی طرح آ کر مجھ سے راز و نیاز کرے تو سہی تا کہ میں اس کو بخشش دوں۔ رسول خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ماہ مبارک کی فضیلت بیان فرماتے ہیں:

انّ شهر رمضان، شهر عظیم یضاعف الله فیه الحسنات و یمحو فیه السیئات و یرفع فیه الدرجات.
ماہ مبارک عظیم مہینہ ہے جس میں خداوند متعال نیکیوں کو دو برابر کر دیتا ہے۔ گناہوں کو مٹا دیتا اور درجات کو بلند کرتا ہے۔

امام صادق علیہ السلام نے فرمایا: اذا أسلم شهر رمضان سلّمت السّنة و رأس السّنة شهر رمضان اگر کوئی شخص ماہ مبارک میں سالم رہے تو پورا سال صحیح و سالم رہے گا اور ماہ مبارک کو سال کا آغاز شمار کیا جاتا ہے۔ اب یہ حدیث مطلق ہے جسم کی سلامتی کو بھی شامل ہے اور اسی طرح روح کی بھی۔ یعنی اگر کوئی شخص اس مہینہ میں نفس امارہ پر کنٹرول کرتے ہوئے اپنی روح کو سالم غذا دے تو خداوند متعال کی مدد اس کے شامل حال ہوگی اور وہ اسے اپنی رحمت سے پورا سال گناہوں سے محفوظ رکھے گا۔ اسی لئے تو علمائے اخلاق فرماتے ہیں کہ رمضان المبارک خودسازی کا مہینہ ہے تہذیب نفس کا مہینہ ہے۔ اس ماہ میں انسان اپنے نفس کا تزکیہ کر سکتا ہے۔ اور اگر وہ پورے مہینہ کے روزے صحیح آداب کے ساتھ بجالاتا ہے تو اسے اپنے نفس پر قابو پانے کا ملکہ حاصل ہو جائے گا اور پھر شیطان آسانی سے اسے گمراہ نہیں کر پائے گا۔

عزیزان گرامی! جو نیکی کرنی ہے وہ اس مہینہ میں کر لیں، جو صدقات و خیرات دینا چاہتے ہیں وہ اس مہینہ میں حقدار تک پہنچائیں اس میں سستی مت کریں۔ مولائے کائنات امیر المؤمنین علیہ السلام فرماتے ہیں اے انسان تیرے پاس تین ہی تو دن ہیں ایک کل کا دن جو گذر چکا اور اس پر تیرا قابو نہیں چلتا اس لئے کہ جو اس میں تو نے انجام دینا تھا دے دیا۔ اس کے دوبارہ آنے کی امید نہیں اور ایک آنے والے کل کا دن ہے جس کے آنے کی تیرے پاس ضمانت نہیں، ممکن ہے زندہ رہے، ممکن ہے اس دنیا سے جانا پڑ جائے، تو بس ایک ہی دن تیرے پاس رہ جاتا ہے اور وہ آج کا دن ہے جو کچھ بجالانا چاہتا ہے اس دن میں بجالا۔ اگر کسی غریب کی مدد کرنا ہے تو اس دن میں کر لے، اگر کسی یتیم کو کھانا کھلانا ہے تو آج کے دن میں کھلا لے، اگر کسی کو صدقہ دینا ہے تو آج کے دن میں دے، اگر خمس نہیں نکالا تو آج ہی کے اپنا حساب کر لے، اگر کسی ماں یا بہن نے آج تک پردہ کی رعایت نہیں کی تو جناب زینب سلام اللہ علیہا کا واسطہ دے کر توبہ کر لے، اگر آج تک نماز سے بھاگتا رہا تو آج اس مبارک مہینہ میں اپنے ربّ کی بارگاہ میں سر جھکا لے خدا رحیم ہے تیری توبہ قبول کر لے گا۔ اس لئے کہ اس نے خود فرمایا ہے: (أدعونی أستجب لکم) اے میرے بندے مجھے پکار میں تیری دعا قبول کروں گا۔

عزیزان گرامی! یہ مہینہ دعاؤں کا مہینہ ہے بخشش کا مہینہ ہے اور پھر خود رسول مکرم اسلام ﷺ فرماتے ہیں: انّما سمّی رمضان لأنّه یرمض الذّنوب رمضان المبارک کو رمضان اس لئے کہا جاتا ہے چونکہ وہ گناہوں کو مٹا دیتا ہے۔
آئیں مل کر دعا کریں کہ اے پالنے والے تجھے اس مقدس مہینہ کی عظمت کا واسطہ ہم سب کو اس ماہ میں اپنے اپنے نفس کی تہذیب و اصلاح اور اسے اس طرح گناہوں سے پاک کرنے کی توفیق عطا فرما جس طرح تو چاہتا ہے اس لئے کہ تیری مدد کے بغیر کوئی کام ممکن نہیں ہے۔ آمین

## رمضان المبارک کے تینوں عشروں کی دُعا

### پہلے عشرے کی دُعا۔

رَبِّ اغْفِرْ وَارْحَمْ وَاَنْتَ خَیْرُ الرّٰحِمِیْنَ. **ترجمہ**: اے میرے رب مجھے بخشش دے مجھ پر رحم فرما، تو سب سے بہتر رحم فرمانے والا ہے۔

## دوسرے عشرے کی دُعا۔

اَسْتَغْفِرُاللہَ رَبِّیْ مِنْ کُلِ ذَنْبٍ وَّاَتُوْبُ اِلَیْہِ۔ **ترجمہ:** میں اللہ سے تمام گناہوں کی بخشش مانگتا/مانگتی ہوں جو میرا رب ہے اور اسی کی طرف رجوع کرتا/کرتی ہوں۔

## تیسرے عشرے کی دُعا۔

اَللّٰھُمَّ اِنَّكَ عَفُوٌّا تُحِبُّ الْعَفْوَفَاعْفُ عَنَّا۔ **ترجمہ:** اے اللہ بے شک تو معاف کرنے والا ہے معاف کرنے کو پسند کرتا ہے پس ہمیں معاف فرمادے۔ اس کے ساتھ کثرت سے لاالہ الا اللہ کا ذکر کریں کہ یہ افضل الذکر ہے۔ اور الحمد اللہ کہ یہ افضل الدعا ہے اور اول آخر بے شمار درود پاک پڑھیں۔

# ماہِ رمضان کی روزانہ کی دُعائیں

## (1) رمضان کے پہلے دن کی دُعا:

تسبیح بسم اللہ الرحمٰن الرحیم اَللّٰھُمَّ اجْعَلْ صِیامی فیہِ صِیامَ الصَّائِمینَ وَ قِیامی فیہِ قِیامَ الْقائِمینَ وَ نَبِّھْنی فیہِ عَنْ نَوْمَةِ الْغافِلینَ وَھَبْ لی جُرْمی فیہِ یااِلٰہَ الْعالَمینَ وَ اعْفُ عَنّی یا عافِیاً عَنِ الْمُجْرِمینَ. شروع کرتا ہوں اللہ کے نام سے جو بڑا مہربان اور نہایت رحم کرنے والا ہے۔ خدایا میرا روزہ اس دن میں روزہ داروں کے روزہ کی طرح قرار دے اور میری نماز، نماز گزاروں کی نماز کی طرح قرار دے اور مجھ کو ہوشیار کردے غافلوں کی نیند سے اور میرے گناہ کو بخش دے اے عالمین کے معبود اور مجھ کو معاف کردے اے گنہگاروں کے معاف کرنے والے۔

## (2) رمضان کے دوسرے دن کی دُعا:

تسبیح بسم اللہ الرحمٰن الرحیم اَللّٰھُمَّ قَرِّبْنی فیہِ اِلی مَرْضاتِكَ وَ جَنِّبْنی فیہِ مِنْ سَخَطِكَ وَ نَقِماتِكَ وَ وَفِّقْنی فیہِ لِقِرائَةِ ایاتِكَ بِرَحْمَتِكَ یا اَرْحَمَ الرّاحِمینَ. شروع کرتا ہوں اللہ کے نام سے جو بڑا مہربان اور نہایت رحم کرنے والا ہے۔ خدایا مجھ کو اس دن میں اپنی مرضی سے قریب کر اور اس دن میں مجھ کو اپنے غصہ اور عذاب سے بچالے اور مجھ کو اس میں توفیق عطا کر اپنے قرآن کی آیتوں کے پڑھنے کی اپنی رحمت کے ذریعہ سے اے سب سے بڑے رحم کرنے والے۔

## (3) رمضان کے تیسرے دن کی دُعا:

تسبیح بسم اللہ الرحمٰن الرحیم اَللّٰھُمَّ ارْزُقْنی فیہِ الذِّھْنَ وَ التَّنْبیہَ وَ باعِدْنی فیہِ مِنَ السَّفاھَةِ وَ التَّمْویہِ وَ اجْعَلْ لی نَصیباً مِنْ کُلِ خَیْرٍ تُنْزِلُ فیہِ بِجُودِكَ یا اَجْوَدَ الاَجْوَدینَ شروع کرتا ہوں اللہ کے نام سے جو بڑا مہربان اور نہایت رحم کرنے والا ہے۔ خدایا اس دن مجھ کو ہوش اور بیداری عطا فرما اور مجھ کو بیوقوفی اور جہالت سے دور کر اور میرے لیے ہر اس نیکی میں جو تو اس روز نازل کرے گا حصہ قرار دے اے سب سے بڑے جودو بخشش والے۔

## (4) رمضان کے چوتھے دن کی دُعا:

تسبیح بسم اللہ الرحمٰن الرحیم اَللّٰھُمَّ قَوِّنی فیہِ عَلی اِقامَةِ اَمْرِكَ وَ اَذِقْنی فیہِ حَلاوَةَ ذِکْرِكَ وَ اَوْزِعْنی فیہِ لاَداءِ شُکْرِكَ بِکَرَمِكَ وَ احْفَظْنی فیہِ بِحِفْظِكَ وَ سَتْرِكَ یا اَبْصَرَ النّاظِرینَ. شروع کرتا ہوں اللہ کے نام سے جو بڑا مہربان اور نہایت رحم کرنے والا ہے۔ خدایا مجھ کو قوت دے اس دن اپنے امر انجام دینے کی اور مجھ کو اپنے ذکر کی شیرینی چکھا دے اور مجھ کو اپنے شکر کے ادا کرنے کے لیے آمادہ کر اپنے کرم سے اور مجھ کو اپنی حفاظت کے ذریعہ اور اپنی پردہ پوشی کے ذریعہ محفوظ کر اے سب سے زیادہ دیکھنے والے۔

## (5) رمضان کے پانچویں دن کی دُعا:

تسبیح بسم اللہ الرحمٰن الرحیم اَللّٰھُمَّ اجْعَلْنی فیہِ مِنَ الْمُسْتَغْفِرینَ وَ اجْعَلْنی فیہِ مِنْ عِبادِكَ الصّالِحینَ الْقانِتینَ وَ اجْعَلْنی فیہِ مِنْ اَوْلِیائِكَ الْمُقَرَّبینَ بِرَأفَتِكَ یا اَرْحَمَ الرّاحِمینَ. شروع کرتا ہوں اللہ کے نام سے جو بڑا مہربان اور نہایت رحم کرنے والا ہے۔ خدایا مجھ کو اس دن میں توبہ کرنے والوں میں قرار دے اور مجھ کو اپنے نیک بندوں میں قرار دے جو تیری اطاعت کرنے والے ہیں اور مجھ کو قرار دے اپنے مقرب ترین دوستوں میں اپنی مہربانی سے اے سب سے بڑے رحم کرنے والے۔

## (6) رمضان کے چھٹے دن کی دُعا:

تسبیح بسم اللہ الرحمٰن الرحیم اَللّٰھُمَّ لاتَخْذُلْنی فیہِ لِتَعَرُّضِ مَعْصِیَتِكَ وَ لاتَضْرِبْنی بِسِیاطِ نَقِمَتِكَ وَ زَحْزِحْنی فیہِ مِنْ مُوْجِباتِ

سَخَطِكَ بِمَنِّكَ و اَيَادِيكَ يَا مُنْتَهى رَغْبَةِ الرَّاغِبِين. شروع کرتا ہوں اللہ کے نام سے جو بڑا مہربان اور نہایت رحم کرنے والا ہے۔ اے خدا مجھ کو اس دن معصیت کی وجہ سے رسوانہ کرنا اور اپنے عذاب کے تازیانہ سے نہ مارنا اور مجھ کو دور نہ کر دینا اپنے غصہ کے موجبات کی وجہ سے اپنے احسان سے اور نعمتوں سے اے شوق و رغبت رکھنے والوں کے انتہاء آرزو

## (7) رمضان کے ساتویں دن کی دُعا:

تسبیح بسم اللہ الرحمٰن الرحیم اَللّٰھُمَّ اَعِنّی فیهِ علی صِیامِهِ وَ قِیامِهِ وَجَنِّبْنی فیهِ مِنْ هَفَواتِهِ وَ آثامِهِ وَ ارْزُقْنی فیهِ ذِکْرَکَ بِدَوامِهِ بِتَوْفیقِکَ یا هادِیَ الْمُضِلّین. شروع کرتا ہوں اللہ کے نام سے جو بڑا مہربان اور نہایت رحم کرنے والا ہے۔ خدایا تو میری مدد کر اس دن کے روزہ اور عبادت پر اور مجھ کو محفوظ رکھ اس میں لغزشوں اور گناہوں سے اور اس میں اپنے ذکر دائم کی توفیق دے اپنی توفیق سے اے گمراہوں کی رہنمائی کرنے والے۔

## (8) رمضان کے آٹھویں دن کی دُعا:

تسبیح بسم اللہ الرحمٰن الرحیم اَللّٰھُمَّ ارْزُقْنی فیهِ رَحْمَةَ الاَیْتامِ وَ اِطْعامَ الطَّعامِ وَ اِفْشاءَ السَّلامِ وَ صُحْبَةَ الْکِرامِ بِطَوْلِکَ یا مَلْجَأَ الاٰمِلین. شروع کرتا ہوں اللہ کے نام سے جو بڑا مہربان اور نہایت رحم کرنے والا ہے۔ خدایا اس دن میں مجھ کو توفیق عطا فرما یتیموں پر رحم کرنے بھوکوں کو کھانا کھلانے اور اسلام کو پھیلانے اور نیک لوگوں کی صحبت میں رہنے کی اپنے انعام کے ذریعہ اے آرزومندوں کی پناہ گاہ۔

## (9) رمضان کے نویں دن کی دُعا:

تسبیح بسم اللہ الرحمٰن الرحیم اَللّٰھُمَّ اجْعَلْ لی فیهِ نَصیباً مِنْ رَحْمَتِکَ الْواسِعَةِ وَ اهْدِنی فیهِ لِبَراهینِکَ السّاطِعَةِ وَ خُذْ بِناصِیَتی اِلی مَرْضاتِکَ الْجامِعَةِ بِمَحَبَّتِکَ یا اَمَلَ الْمُشْتاقین. شروع کرتا ہوں اللہ کے نام سے جو بڑا مہربان اور نہایت رحم کرنے والا ہے۔ خدایا میرے لئے اس دن اپنی رحمت مکمل وسیع حصہ قرار دے اور اس میں میری ھدایت کر اپنی روشن دلیلوں کے ذریعہ اور میری پیشانی کو اپنی جامع خوشنودی کی جانب لے جا اپنی محبت کے ذریعہ اے شوق والوں کے آرزو۔

## (10) رمضان کے دسویں دن کی دُعا:

قرآن کریم بسم اللہ الرحمٰن الرحیم اَللّٰھُمَّ اجْعَلْنی فیهِ مِنَ الْمُتَوَکِّلینَ عَلَیْکَ وَ اجْعَلْنی فیهِ مِنَ الْفائِزینَ لَدَیْکَ وَ اجْعَلْنی فیهِ مِنَ الْمُقَرَّبینَ اِلَیْکَ بِاِحْسانِکَ یا غایَةَ الطّالِبین. شروع کرتا ہوں اللہ کے نام سے جو بڑا مہربان اور نہایت رحم کرنے والا ہے۔ خدایا مجھ کو اس میں اپنے اوپر توکل کرنے والوں میں قرار دے اور مجھ کو اس میں اپنی بارگاہ میں کامیاب ہونے والوں میں قرار دے اور مجھ کو اس میں اپنے دربار میں مقرب لوگوں میں قرار دے اپنے احسان سے اے طلب کرنے والوں کا مقصد۔

## (11) رمضان کے گیارھویں دن کی دُعا:

تسبیح بسم اللہ الرحمٰن الرحیم اَللّٰھُمَّ حَبِّبْ اِلَیَّ فیهِ الْاِحْسانَ وَ کَرِّهْ اِلَیَّ فیهِ الْفُسُوقَ وَ الْعِصْیانَ وَ حَرِّمْ عَلَیَّ فیهِ السَّخَطَ وَ النّیرانَ بِعَوْنِکَ یا غِیاثَ الْمُسْتَغیثین. شروع کرتا ہوں اللہ کے نام سے جو بڑا مہربان اور نہایت رحم کرنے والا ہے۔ خدایا اس دن احسان اور نیکی کو میرے لئے محبوب کر دے اور فسق و فجور اور عصیان کو ناپسندیدہ کر دے اور اس میں مجھ پر غصہ اور جہنم کو حرام قرار دے اپنی مدد سے اے فریاد کرنے والوں کے فریادرس۔

## (12) رمضان کے بارھویں دن کی دُعا:

تسبیح بسم اللہ الرحمٰن الرحیم اَللّٰھُمَّ زَیِّنّی فیهِ بِالسِّتْرِ وَ الْعِفافِ وَ اسْتُرْنی فیهِ بِلِباسِ الْقُنُوعِ وَ الْکَفافِ وَ احْمِلْنی فیهِ عَلَی الْعَدْلِ وَ الْاِنْصافِ وَ آمِنّی فیهِ مِنْ کُلِّ ما اَخافُ بِعِصْمَتِکَ یا عِصْمَةَ الْخائِفین. شروع کرتا ہوں اللہ کے نام سے جو بڑا مہربان اور نہایت رحم کرنے والا ہے۔ خدایا مجھ کو اس دن میں پردہ پوشی اور پاکیزگی سے آراستہ کر دے اور مجھ کو قناعت اور کفایت کا لباس پہنا کر چھپا دے اور مجھ کو عدل وانصاف میں لگا دے اور مجھ کو محفوظ کر دے ہر اس چیز سے جس سے میں خوف کرتا ہوں اپنی حفاظت کے ذریعہ کے خوف کرنے والوں کے بچانے والے۔

## (13) رمضان کے تیرھویں دن کی دُعا:

تسبیح بسم اللہ الرحمٰن الرحیم اَللّٰھُمَّ طَهِّرْنی فیهِ مِنَ الدَّنَسِ وَ الْاَقْذارِ وَ صَبِّرْنی فیهِ عَلی کائِناتِ الْاَقْدارِ وَ وَفِّقْنی فیهِ لِلتُّقی وَ

صُحْبَةِ الاَبْرارِ بِعَوْنِكَ یا قُرَّةَ عَیْنِ الْمَساکینِ. شروع کرتا ہوں اللہ کے نام سے جو بڑا مہربان اور نہایت رحم کرنے والا ہے۔ خدایا مجھ کو اس میں گندگی اور کثافت سے پاک کردے اور مجھ کو صبر دے دے کائنات قضاوقدر پر اور مجھ کو توفیق دے دے تقوی کی اور نیک لوگوں کی صحبت کی اپنی مدد سے اے مسکینوں کی آنکھ کی ٹھنڈک۔

**(14) رمضان کے چودھویں دن کی دُعا:**

تسبیح بسم اللہ الرحمن الرحیم اَللّٰھُمَّ لاتُؤاخِذْنی فیهِ بِالْعَثَراتِ وَ اَقِلْنی فیهِ مِنَ الْخَطایا وَ الْهَفَواتِ وَ لاتَجْعَلْنی فیهِ غَرَضاً لِلْبَلایا وَ الافاتِ بِعِزَّتِكَ یا عِزَّ الْمُسْلِمینَ. شروع کرتا ہوں اللہ کے نام سے جو بڑا مہربان اور نہایت رحم کرنے والا ہے۔ خدایا اس دن میری لغزشوں کا مجھ سے مواخذہ نہ کر اور میری خطاؤں اور غلطیوں کے عذر کو قبول کرلے اور مجھ کو بلاوآفت کے تیر کا نشانہ نہ بنانا اپنی عزت کے واسطہ سے اے مسلمانوں کو عزت دینے والے۔

**(15) رمضان کے پندرھویں دن کی دُعا:**

تسبیح بسم اللہ الرحمن الرحیم اَللّٰھُمَّ ارْزُقْنی فیهِ طاعَةَ الْخاشِعینَ وَ اشْرَحْ فیهِ صَدْری بِاِنابَةِ الْمُخْبِتینَ بِاَمانِكَ یا اَمانَ الْخائِفینَ. شروع کرتا ہوں اللہ کے نام سے جو بڑا مہربان اور نہایت رحم کرنے والا ہے۔ خدایا اس دن میں خضوع وخشوع کرنے والے بندوں کی اطاعت میرا نصیب کر اور میرے سینے کو اس میں کشادہ کر اپنے خدا سے ڈرنے والوں کی فروتنی کی طرح اپنے امان سے اے خوف رکھنے والوں کے امان۔

**(16) رمضان کے سولھویں دن کی دُعا:**

تسبیح بسم اللہ الرحمن الرحیم اَللّٰھُمَّ وَفِّقْنی فیهِ لِمُوافَقَةِ الاَبْرارِ وَ جَنِّبْنی فیهِ مُرافَقَةَ الاَشْرارِ وَ اوِنی فیهِ بِرَحْمَتِكَ اِلی دارِ الْقَرارِ بِاِلهِیَّتِكَ یا اِلهَ الْعالَمینَ شروع کرتا ہوں اللہ کے نام سے جو بڑا مہربان اور نہایت رحم کرنے والا ہے خدایا مجھ کو اس میں توفیق عطا کر نیکوکاروں کی موافقت کی اور مجھ کو محفوظ رکھ بدکاروں کی رفاقت سے اور اپنی رحمت سے مجھ کو بہشت دارالقرار میں جگہ دے اپنی الوہیت کے ذریعہ اے عالمین کے معبود۔

**(17) رمضان کے سترھویں پہلے دن کی دُعا:**

تسبیح بسم اللہ الرحمن الرحیم اَللّٰھُمَّ اهْدِنی فیهِ لِصالِحِ الاَعْمالِ وَ اقْضِ لی فیهِ الْحَوائِجَ وَ الاٰمالَ یا مَنْ لایَحْتاجُ اِلَی التَّفْسیرِ وَ السُّؤالِ یا عالِماً بِما فی صُدُورِ الْعالَمینَ صَلِّ عَلی مُحَمَّدٍ وَ الِهِ الطّاهِرینَ. شروع کرتا ہوں اللہ کے نام سے جو بڑا مہربان اور نہایت رحم کرنے والا ہے۔ خدایا اس میں میری ہدایت فرما نیک اعمال کے لیے اور اس میں میری حاجتوں اور امیدوں کو برلا۔ اے وہ ذات جو تفسیر اور سوال کی محتاج نہیں ہے اے وہ خدا جو مخلوق کے دلوں میں پوشیدہ رازوں کا جاننے والا ہے درود نازل فرما محمدؐ اور ان کی پاکیزہ آلؑ پر۔

**(18) رمضان کے اٹھارھویں دن کی دُعا:**

تسبیح بسم اللہ الرحمن الرحیم اَللّٰھُمَّ نَبِّهْنی فیهِ لِبَرَکاتِ اَسْحارِهِ وَ نَوِّرْ فیهِ قَلْبی بِضِیاءِ اَنْوارِهِ وَ خُذْ بِکُلِّ اَعْضائی اِلَی اتِّباعِ اثارِهِ بِنُورِكَ یا مُنَوِّرَ قُلُوبِ الْعارِفینَ. شروع کرتا ہوں اللہ کے نام سے جو بڑا مہربان اور نہایت رحم کرنے والا ہے۔ خدایا مجھ کو اس میں بیدار رکھ اس کے سحر کی برکتوں کے لیے اور اس میں میرے دل کو نورانی کر اس کے نور سے اور میرے تمام اعضاء وجوارح کو اس کے آثار و برکات کے لیے مسخر کر اپنے نور کے ذریعہ اے معرفت والوں کے دلوں کو روشن کرنے والے۔

**(19) رمضان کے انیسویں دن کی دُعا:**

تسبیح بسم اللہ الرحمن الرحیم اَللّٰھُمَّ وَفِّرْ فیهِ حَظّی مِنْ بَرَکاتِهِ وَ سَهِّلْ سَبیلی اِلی خَیْراتِهِ وَ لاتَحْرِمْنی قَبُولَ حَسَناتِهِ یا هادِیاً اِلَی الْحَقِّ الْمُبینِ. شروع کرتا ہوں اللہ کے نام سے جو بڑا مہربان اور نہایت رحم کرنے والا ہے۔ خدایا اس میں میرے لئے اس کی برکات زیادہ کر اور میرے لیے راہ آسان کر اس کی نیکیوں کی طرف اور مجھ کو محروم نہ کر اس کی نیکیوں کے قبول کرنے سے اے دین حق کی جانب رہنمائی کرنے والے۔

**(20) رمضان کے بیسویں دن کی دُعا:**

تسبیح بسم اللہ الرحمن الرحیم اَللّٰھُمَّ افْتَحْ لی فیهِ اَبْوابَ الْجِنانِ وَ اَغْلِقْ عَنّی فیهِ اَبْوابَ النّیرانِ وَ وَفِّقْنی فیهِ لِتِلاوَةِ الْقُرْانِ یا مُنْزِلَ السَّکینَةِ فی قُلُوبِ الْمُؤْمِنینَ. شروع کرتا ہوں اللہ کے نام سے جو

بڑا مہربان اور نہایت رحم کرنے والا ہے۔ خدایا میرے لئے اس دن میں جنت کے دروازوں کو کھول دے اور میرے اوپر بند کردے جہنم کے دروازوں کو اور مجھ کو اس میں قرآن مجید کی تلاوت کی توفیق دے اے مومنوں کے دلوں میں سکون کے نازل کرنے والے۔

## (21) رمضان کے اکیسویں دن کی دُعا:

تسبیح بسم اللہ الرحمٰن الرحیم اَللّٰهُمَّ اجْعَلْ لِی فِیهِ إِلٰی مَرْضَاتِكَ دَلِیلاً وَ لا تَجْعَلْ لِلشَّیْطانِ فِیهِ عَلَیَّ سَبِیلاً وَ اجْعَلِ الْجَنَّةَ لِی مَنْزِلاً وَ مَقِیلاً یا قاضِیَ حَوائِجِ الطّالِبِینَ شروع کرتا ہوں اللہ کے نام سے جو بڑا مہربان اور نہایت رحم کرنے والا ہے۔ خدایا میرے لئے اس میں اپنی مرضی کی جانب رہنمائی قرار دے اور مجھ پر شیطان کے لیے راہ نہ قرار دے اور جنت کو میرے لیے منزل اور مقام قرار دے اے طلب گاروں کی حاجتوں کو پورا کرنے والے۔

## (22) رمضان کے بائیسویں دن کی دُعا:

تسبیح بسم اللہ الرحمٰن الرحیم اَللّٰهُمَّ افْتَحْ لِی فِیهِ أَبْوابَ فَضْلِكَ وَ أَنْزِلْ عَلَیَّ فِیهِ بَرَکاتِكَ وَ وَفِّقْنِی فِیهِ لِمُوجِباتِ مَرْضاتِكَ وَ أَسْکِنِّی فِیهِ بُحْبُوحاتِ جَنّاتِكَ یا مُجِیبَ دَعْوَةِ الْمُضْطَرِّینَ. شروع کرتا ہوں اللہ کے نام سے جو بڑا مہربان اور نہایت رحم کرنے والا ہے۔ خدایا اس دن میرے لئے اپنے فضل کے دروازے کھول دے اور مجھ پر اپنی برکتیں نازل فرما اور مجھ کو اس میں توفیق دے اپنی مرضی کے اسباب کی اور جنت کے بیچوں بیچ میرا مسکن قرار دے اے پریشان لوگوں کی دعاؤں کے قبول کرنے والے۔

## (23) رمضان کے تئیسویں دن کی دُعا:

تسبیح بسم اللہ الرحمٰن الرحیم اَللّٰهُمَّ اغْسِلْنِی فِیهِ مِنَ الذُّنُوبِ وَ طَهِّرْنِی فِیهِ مِنَ الْعُیُوبِ وَ امْتَحِنْ قَلْبِی فِیهِ بِتَقْوَی الْقُلُوبِ یا مُقِیلَ عَثَراتِ الْمُذْنِبِینَ. شروع کرتا ہوں اللہ کے نام سے جو بڑا مہربان اور نہایت رحم کرنے والا ہے۔ خدایا مجھ کو اس میں گناہوں سے پاکیزہ کردے اور عیبوں سے صاف کردے اور میرے دل کا امتحان تقوی کے ذریعہ لے کر مرتبہ عطا کردے اے گنہگاروں کی لغزشوں کے معاف کرنے والے۔

## (24) رمضان کے چوبیسویں دن کی دُعا:

تسبیح بسم اللہ الرحمٰن الرحیم اَللّٰهُمَّ إِنِّی أَسْأَلُكَ فِیهِ ما یُرْضِیكَ وَ أَعُوذُ بِكَ مِمّا یُؤْذِیكَ وَ أَسْأَلُكَ التَّوْفِیقَ فِیهِ لِأَنْ أُطِیعَكَ وَ لا أَعْصِیَكَ یا جَوادَ السّائِلِینَ. شروع کرتا ہوں اللہ کے نام سے جو بڑا مہربان اور نہایت رحم کرنے والا ہے۔ خدایا میں تجھ سے سوال کرتا ہوں اس میں اس چیز کا جو تجھ کو پسند ہو اور میں تیری پناہ چاہتا ہوں اس سے جو تجھ کو اذیت دے اور میں تجھ سے سوال کرتا ہوں توفیق کا تاکہ میں تیری اطاعت کروں اور معصیت نہ کروں اے سوال کرنے والوں کو عطا کرنے والے۔

## (25) رمضان کے پچیسویں دن کی دُعا:

تسبیح بسم اللہ الرحمٰن الرحیم اَللّٰهُمَّ اجْعَلْنِی فِیهِ مُحِبّاً لِأَوْلِیائِكَ وَ مُعادِیاً لِأَعْدائِكَ مُسْتَنّاً بِسُنَّةِ خاتَمِ أَنْبِیائِكَ یا عاصِمَ قُلُوبِ النَّبِیِّینَ. شروع کرتا ہوں اللہ کے نام سے جو بڑا مہربان اور نہایت رحم کرنے والا ہے۔ خدایا مجھ کو اس میں اپنے دوستوں کا دوست اور اپنے دشمنوں کا دشمن قرار دے اور اپنے خاتم الانبیاء کی سنت کا پابند بنا دے اے پیغمبروں کے دلوں کی حفاظت کرنے والے۔

## (26) رمضان کے چھبیسویں دن کی دُعا:

تسبیح بسم اللہ الرحمٰن الرحیم اَللّٰهُمَّ اجْعَلْ سَعْیِی فِیهِ مَشْکُوراً وَ ذَنْبِی فِیهِ مَغْفُوراً وَ عَمَلِی فِیهِ مَقْبُولاً وَ عَیْبِی فِیهِ مَسْتُوراً یا أَسْمَعَ السّامِعِینَ. شروع کرتا ہوں اللہ کے نام سے جو بڑا مہربان اور نہایت رحم کرنے والا ہے۔ خدایا میری کوشش کو اس میں مقبول بنا دے اور میرے گناہوں کو بخش دے اور عمل کو مقبول کردے اور میرے عیب کو پوشیدہ کردے اے سب سے سننے والے۔

## (27) رمضان کے ستائیسویں دن کی دُعا:

تسبیح بسم اللہ الرحمٰن الرحیم اَللّٰهُمَّ ارْزُقْنِی فِیهِ فَضْلَ لَیْلَةِ الْقَدْرِ وَ صَیِّرْ أُمُورِی فِیهِ مِنَ الْعُسْرِ إِلَی الْیُسْرِ وَ اقْبَلْ مَعاذِیرِی وَ حُطَّ عَنِّی الذَّنْبَ وَ الْوِزْرَ یا رَؤُوفاً بِعِبادِهِ الصّالِحِینَ. شروع کرتا ہوں اللہ کے نام سے جو بڑا مہربان اور نہایت رحم کرنے والا ہے۔ خدایا اس میں شب

قدر کی فضیلت میرے حصہ میں قرار دے اور میرے امور کو مشکل سے آسانی کی طرف لے جا اور میرے عذر کو قبول کر لے اور میرے گناہ اور بوجھ کو ختم کر دے اے نیک بندوں پر مہربان۔

## (28) رمضان کے اٹھائیسویں دن کی دُعا:

تسبیح بسم اللہ الرحمٰن الرحیم اَللّٰھُمَّ وَفِّرْ حَظِّی فیهِ مِنَ النَّوافِلِ وَ اَکْرِمْنی فیهِ بِاِحْضارِ الْمَسآئِلِ وَ قَرِّبْ فیهِ وَسیلَتی اِلَیْكَ مِنْ بَیْنِ الْوَسائِلِ یا مَنْ لایَشْغَلُهُ اِلْحاحُ الْمُلِحّینَ. شروع کرتا ہوں اللہ کے نام سے جو بڑا مہربان اور نہایت رحم کرنے والا ہے۔ خدایا اس میں مستحبات میں میرا زیادہ حصہ عطا کر اور مجھ کو مکرم بنا مسائل کے حاضر کرنے کے ذریعہ اور میرے وسیلہ کو اپنی طرف کے وسائل میں قریب کرا اے وہ خدا جس کو لجاجت کرنے والوں کی لجاجت مشغول نہیں کرتی ہے۔

## (29) رمضان کے انتیسویں دن کی دُعا:

تسبیح بسم اللہ الرحمٰن الرحیم اَللّٰھُمَّ غَشِّنی فیهِ بِالرَّحْمَةِ وَ ارْزُقْنی فیهِ التَّوْفیقَ وَ الْعِصْمَةَ وَ طَهِّرْ قَلْبی مِنْ غَیاهِبِ التُّهْمَةِ یا رَحیماً بِعِبادِهِ الْمُؤْمِنینَ. شروع کرتا ہوں اللہ کے نام سے جو بڑا مہربان اور نہایت رحم کرنے والا ہے۔ خدایا اس میں مجھ کو رحمت سے چھپا دے اور مجھ کو توفیق اور حفاظت عطا کر اور میرے دل کو پاک کر دے شکوک کی تاریکیوں سے اے مومن بندوں پر رحم کرنے والے۔

## (30) رمضان کے تیسویں دن کی دُعا:

تسبیح بسم اللہ الرحمٰن الرحیم اَللّٰھُمَّ اجْعَلْ صِیامی فیهِ بِالشُّکْرِ وَ الْقَبُولِ عَلی ما تَرْضاهُ وَ یَرْضاهُ الرَّسُولُ مُحْکَمَةً فُرُوعُه بِالْاُصُولِ بِحَقِّ سَیِّدِنا مُحَمَّدٍ وَ آلِهِ الطّاهِرینَ وَ الْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعالَمینَ. شروع کرتا ہوں اللہ کے نام سے جو بڑا مہربان اور نہایت رحم کرنے والا ہے۔ خدایا اس دن میں میرے روزہ کو جزائے خیر کے ساتھ اور اپنی بارگاہ میں مقبول قرار دے جو تیرا پسندیدہ تیرے رسول (ص) کا پسندیدہ ہو اور اس کے فروغ کو اصول کے ساتھ مستحکم کر بحق سید و سردار محمد (ص) و آلہ الطاہرین اور حمد خدا کے لئے ہے جو عالمین کا رب ہے۔

**بقیہ** اعمال برائے آخرت بمطابق آئمہ معصومینؑ

سایہ کریں گی اور شدت گرمی سے محفوظ ہو گا۔

(ہزار و یک ختم مطبع قم ایران)

## پل صراط سے بحفاظت گزرنے کا عمل

۞ رسول اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا کہ سورۃ آل عمران پڑھنے والے کو ہر آیت بحفاظت اور امن سے گزار دے گی۔ (ہزار و یک ختم مطبع قم ایران)

## بھشت میں داخل ہونے کا عمل

۞ ابن عباسؓ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے روایت کرتے ہیں کہ نیت خالص اور توجہ سے جو انسان کلام پاک پڑھے گا جنت میں داخل ہوا۔ سورۃ آل عمران آیت نمبر 18 ''شَهِدَ اللَّهُ أَنَّهُ لَا إِلَٰهَ إِلَّا هُوَ وَالْمَلَائِكَةُ وَأُولُو الْعِلْمِ قَائِمًا بِالْقِسْطِ ۚ لَا إِلَٰهَ إِلَّا هُوَ الْعَزِيزُ الْحَكِيمُ''

(ہزار و یک ختم مطبع قم ایران)

## امان از فشارِ قبر

۞ فرمانِ حضرت امیر المومنینؑ جو شخص ہر جمعہ کو سورۃ النساء کو تلاوت کرے گا وہ فشارِ قبر سے محفوظ رہے گا۔ (ہزار و یک ختم مطبع قم ایران)

## شفاعت بروز قیامت

۞ رسول اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا کہ جو شخص سورۃ انفال اور سورۃ توبہ کی تلاوت کرے میں گواہی دونگا کہ یہ انسان نفاق سے پاک ہے۔

(ہزار و یک ختم مطبع قم ایران)

## روز قیامت و حساب انبیاء کا ساتھ

۞ حضرت امام محمد باقر علیہ السلام نے فرمایا کہ جو شخص بروز جمعہ سورۃ ہود کی تلاوت کرے گا اسکا حشر نشر انبیاء کے ساتھ ہو گا۔

(ہزار و یک ختم مطبع قم ایران)

## جان کنی کے عالم میں آسانی

۞ حضرت رسول اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا کہ جو ایمان کے ساتھ جان نکلنے کے لئے نیت خالص کے ساتھ سورۃ یوسف کی تلاوت کرے گا بوقت موت عالم سکرات میں آسانی ہو گی۔ (ہزار و یک ختم مطبع قم ایران)

# دربارِ مصطفائی کا روحانی فیض

## نظراتِ سیّارگان کے عملیات برائے ماہِ مئی 2020ء

آسمانی کونسل میں نظراتِ سیارگان کی عملیات وتعویذات کی تیاری میں ایسے ہی اہمیت رکھتی ہے جیسے جسم میں روح کی ہو۔ مندرجہ ذیل اوقات تربیع میں نحس اعمال جبکہ تسدیس، تثلیث اور قران (بشرطیکہ قران نحس کواکب کا نہ ہو) میں سعد اعمال کیے جاتے ہیں۔

قارئین آئینہ قسمت! چندسال سے آپ نے اِس کالم میں تبدیلی محسوس کی ہوگی۔ نظر سیارگان کی اِبتداء، انتہا اور خاتمہ کے اوقات بن عملیات میں شامل کرکے ہم نے عاملین، شائقین عملیات کیلئے آسانی پیدا کردی ہے۔ اب یہ اُلجھن ختم ہوگئی کہ فلاں سیارے کی نظر کب بن کر کب ختم ہوگی۔ اب عملیات کی تیاری میں پورے پورے وقت سے اِستفادہ کیا جاسکتا ہے۔ نقشہ ساعت (جو نیچے درج ہے) سے جو ہردن طلوع آفتاب سے شروع ہوتی ہے، اپنے شہر کے طلوع آفتاب سے متعلقہ ستارے کی ساعت دیکھ کر اس ساعت میں تیار کیا گیا عمل اور بھی مؤثر ہوجاتا ہے۔ سالنامہ زنجانی جنتری 2020ء میں بھی ہم نے اہم سالانہ نظرات سیارگان تفصیلی درج کیے ہیں۔ ہماری خدمت باعث فخر بھی بن سکتی ہے، جب آپ وقتاً فوقتاً اپنے تبصروں سے نوازتے رہیں۔ **عامل شاہ زنجانی**

### ساعات کی ترتیب آپ کے شہر کے طلوع آفتاب سے شروع ہوتی ہے۔

| شمار | پہلی | | | | | | | | دوسری | | | | | | | تیسری | | | | | | | چوتھی | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| دن | ۱ | ۲ | ۳ | ۴ | ۵ | ۶ | ۷ | ۸ | ۹ | ۱۰ | ۱۱ | ۱۲ | ۱۳ | ۱۴ | ۱۵ | ۱۶ | ۱۷ | ۱۸ | ۱۹ | ۲۰ | ۲۱ | ۲۲ | ۲۳ | ۲۴ |
| اتوار | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد |
| پیر | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری |
| منگل | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ |
| بدھ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل |
| جمعرات | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس |
| جمعہ | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر |
| ہفتہ | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ |

کسی بھی عمل کی ابتداء سے پہلے 2 رکعت نماز اجمالاً ہدیہ روح حضرت رسالت پناہ ﷺ مع سائر انبیاء، عظامؑ اور اولیاء کرامؒ پڑھیں۔ پھر مخصوص بہ نیت رجال الغیب مردان خدا جس سمت یہ اس روز کھڑے ہوں، اُن کی طرف باادب رُخ کر کے دائیں ہاتھ کی شہادت کی انگلی اُس سمت کھڑی کرکے درج ذیل دعا مع ایک بار بسم اللہ شریف پڑھ کر سات بار پڑھیں۔ رجال الغیب کی تواریخ کا چارٹ حسب ذیل ہے۔ عمل کرتے وقت رجال الغیب کی جانب اپنی پشت رکھیں۔

| جنوب مشرق | جنوب مغرب | جنوب | مغرب |
|---|---|---|---|
| 24`16`09`01 | 25`17`10`02 | 26`18`11`03 | 27`19`12`04 |
| **شمال مغرب** | **شمال مشرق** | **مشرق** | **شمال** |
| 00`20`13`05 | 28`21`00`06 | 29`22`14`07 | 30`23`15`08 |

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ اَلسَّلَامُ عَلَیۡکُمۡ یَارِجَالُ الۡغَیۡبِ وَیَا اَرۡوَاحُ الۡمُقَدَّسَۃ اَعِیۡنُوۡنِیۡ بِقُوَّۃٍ وَّنۡظُرُوۡنِیۡ بِنَظۡرَۃٍ یَارُقَبَاءُ یَانُقَبَاءُ یَانُجَبَاءُ یَا اَبۡدَالُ یَا اَوۡتَادُ یَا قُطۡبُ یَا غَوۡثُ اَعِیۡنُوۡنِیۡ بِحُرۡمَۃِ مُحَمَّدٍ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیۡہِ وَسَلَّمَ وَعَلٰی اٰلِہٖ وَاَصۡحَابِہٖ اَجۡمَعِیۡنَ

روحانی ماہنامہ آئینہ قسمت میں تمام اعمال نیک نیتی کی بناء پر عاملین وقارئین کے استفادہ کیلئے دیئے جاتے ہیں۔ جائز کام میں تو اللہ اور اس کا رسول بھی مدد کرتے ہیں۔ ناجائز عمل کرنے سے باز رہیں، ورنہ سخت رجعت بھی ممکن ہے۔ بہرحال جب بھی کوئی عمل کریں تو لازم ہے کہ عمل کی رجعت سے بچنے کیلئے 6 کلو چینی، ایک کلو سوجی یا بارہ کلو باجرہ، دو کلو چاول اپنے سر سے وار کر رکھ لیں۔ بعد از عمل استعمال سے پہلے کسی بھی قبرستان جاکر عامل شاہ زنجانی کا اور اپنا اہل قبور کو سلام عرض کریں اور فاتحہ کوانی کرکے درختوں کی جڑوں میں حشرات الارض کو صدقہ ڈال دیں اور صدقہ ڈالنے کے بعد پیچھے مڑ کر نہ دیکھیں۔ یہ صدقہ صرف ایک عمل کیلئے ہے، دوسرے عمل کیلئے علیحدہ صدقہ دیں۔

**قران شمس عطارد:۔** جدید علم نجوم میں اس سعد وقت کی ابتداء 4 مئی 6 بجکر 27 منٹ جبکہ مکمل نظر 5 مئی 2 بجکر 41 منٹ اور خاتمہ نظر 5 مئی 22 بجکر 46 منٹ پر ہوگا۔ ذہنی و تخلیقی صلاحیتوں، ہمت و حوصلہ بڑھانے کے لئے سورۃ یٰسین کے خالی البطن نقش سے فیض حاصل کریں۔

| ۷۸۶ | | |
|---|---|---|
| ۵۵۳۵۰ | ۱۴۷۶۱۰ | ۱۸۸۴۵۰ |
| ۱۲۸۱۶۰ | یہاں مقصد لکھیں | ۹۲۲۵۰ |
| ۳۶۹۰۰ | ۷۳۸۰۰ | ۱۱۰۷۱۰ |

**تثلیث عطارد مشتری:۔** اس سعد وقت کی ابتداء 10 مئی 8 بجکر 20 منٹ، مکمل نظر 10 مئی 19 بجکر 35 منٹ جبکہ خاتمہ نظر 11 مئی 6 بجکر 52 منٹ پر ہوگا۔ طلبہ کی ذہانت بڑھانے، حصول علم وفن ہر قسم کے سیکھنے کیلئے سورۃ طٰہٰ کا خالی البطن نقش باپرہیز پاس رکھیں۔

| ۷۸۶ | | |
|---|---|---|
| ۹۹۸۱۹ | ۲۶۶۱۹۱ | ۳۳۲۷۳ |
| ۲۳۲۹۱۸ | یہاں مقصد لکھیں | ۱۶۶۳۶۵ |
| ۶۶۵۴۶ | ۱۳۳۰۹۲ | ۱۹۹۶۴۵ |

**تربیع عطارد مریخ:۔** اس نحس وقت کی ابتداء 10 مئی 20 بجکر 1 منٹ، مکمل نظر 11 مئی 12 بجکر 33 منٹ جبکہ خاتمہ نظر 12 مئی 5 بجکر 14 منٹ پر ہوگا۔ حاسدین کے کاروبار میں نقصان اگر اشد ضروری ہو تو سورۃ کوثر کے خالی البطن نقش کو ساعتِ مریخ میں لکھیں۔

| ۷۸۶ | | |
|---|---|---|
| ۶۸۷ | ۱۸۳۸ | ۲۲۹ |
| ۱۶۰۹ | یہاں مقصد لکھیں | ۱۱۴۵ |
| ۴۵۸ | ۹۱۶ | ۱۳۸۰ |

**تثلیث عطارد زحل:۔** اس سعد وقت کی ابتداء 12 مئی 13 بجکر 49 منٹ، مکمل نظر 13 مئی 1 بجکر 13 منٹ جبکہ خاتمہ نظر 13 مئی 12 بجکر 42 منٹ پر ہوگا۔ برائے حل المشکلات ہر قسم کے لئے نقشِ نادعلی لکھ کر باپرہیز پاس رکھیں۔




**تثلیث شمس مشتری:۔** اس سعد وقت کی ابتداء 16 مئی 20 بجکر 57 منٹ، مکمل نظر 17 مئی 21 بجکر 39 منٹ جبکہ خاتمہ نظر 18 مئی 22 بجکر 17 منٹ پر ہوگا۔ ہمت و حوصلہ بڑھانے اور روحانیت کھولنے کیلئے سورۃ فاتحہ کا نقش لکھ کر باپرہیز پاس رکھیں۔

| ۷۸۶ | | |
|---|---|---|
| ۲۳۶۴ | ۶۳۰۹ | ۷۸۸ |
| ۵۵۲۱ | یہاں مقصد لکھیں | ۳۹۴۰ |
| ۱۵۷۶ | ۳۱۵۲ | ۴۷۳۳ |

**تثلیث شمس زحل:۔** اس سعد وقت کی ابتداء 21 مئی 16 بجکر 31 منٹ، مکمل نظر 22 مئی 17 بجکر 1 منٹ جبکہ خاتمہ نظر 23 مئی 17 بجکر 30 منٹ پر ہوگا۔ برائے ترقی روزگار، کشادگی رزق کیلئے سورۃ نُور کا خالی البطن نقش لکھ کر باپرہیز پاس رکھیں۔

| ۷۸۶ | | |
|---|---|---|
| ۱۰۰۶۱۴ | ۲۶۸۳۰۵ | ۳۳۵۳۸ |
| ۲۳۴۷۶۷ | یہاں مقصد لکھیں | ۱۶۷۶۹۰ |
| ۶۷۰۷۶ | ۱۳۴۱۵۲ | ۲۰۱۲۲۹ |

**قران عطارد زہرہ:۔** اس سعد وقت کی ابتداء 22 مئی 2 بجکر 2 منٹ، مکمل نظر 22 مئی 13 بجکر 41 منٹ جبکہ خاتمہ نظر 23 مئی 1 بجکر 21 منٹ پر ہوگا۔ کسی کو اپنی زُلف کا اُسیر بنانا، اعمالِ محبت ہر قسم کے جائز کام اور پسند کی شادی کیلئے سورۃ یوسف کا خالی البطن نقش باپرہیز پاس رکھیں۔

| ۷۸۶ | | |
|---|---|---|
| ۱۲۵۹۹۴ | ۳۳۵۹۸۸ | ۴۱۹۹۸ |
| ۲۹۳۹۹۰ | یہاں مقصد لکھیں | ۲۰۹۹۹۰ |
| ۸۳۹۹۶ | ۱۶۷۹۹۲ | ۲۵۱۹۹۳ |

# ماہِ رمضان اللہ کی شان وسعتِ رزق کا نایاب عمل

از محقق وتالیف: نیّر عباس علوی، لاہور

یہ سب آپ کی دن رات کی کاوشوں کا نتیجہ ہے کہ روحانی دنیا میں آپ کے رسالہ " آئینہ قسمت" نے دھوم مچا رکھی ہے۔ میرا ہر دوست آپ کا معتقد ہے، دعا گو ہوں کہ اللہ رب العزت آپ کو بمع شہزادگان اور آئینہ قسمت کی ٹیم کو حفاظت سے رکھے اور زنجانی جنتری، بارہ امامیہ جنتری بہتر سے بہتر انداز میں پیش ہو۔ آمین

نقش کی زکاۃ رمضان میں ادا کریں، لیکن عمل رمضان کے بعد کریں۔

۷۸۶

اجب یا جبرائیل بحق یا اللہ

| یارحیم | یارشید | یامقسط | یاودودُ |
|---|---|---|---|
| ۲۱۰ | ۱۹ | ۲۵۹ | ۵۱۳ |
| ۱۸ | ۲۰۷ | ۵۱۶ | ۲۶۰ |
| ۵۱۵ | ۲۶۱ | ۱۷ | ۲۰۸ |

شمکائیل — قول — کھیعص — اجب یا اسرافیل بحق یا اللہ یا محمد یا علی — شقفائیل — اجب یا عزرائیل بحق یا رحمٰن — حمعسق

الٰہی بحق ایں نقش معظم صاحب نقش ہر کی ہر قسم کی بندش کو کشادہ فرمائے، رزق عطا فرما۔

| ۳۸ | ۳۲ | ۴۰ |
|---|---|---|
| ۳۹ | ۳۷ | ۳۴ |
| ۳۳ | ۴۱ | ۳۶ |

## طریقہ نقش خاص کی زکات

یکم تا 10 رمضان یا 11 یا 20 تک کے دوران اول وآخر 11 بار درود شریف، نقش کے اسماء اعظم 1100 بار، نقش کو (110 بار روزانہ زعفرانی سیاہی سے لکھیں) اور یہ اسماء دم کرکے آب رواں میں بہادیں۔ انشاءاللہ 10 دن میں آپ اس کے عامل ہوجائیں گے۔ نقش کے اسماء یہ ہیں۔

یَارَحِیمُ یَارَشِیدُ یَامُقسِطُ یَاوَدُود

## نیاز عمل

نقوش کی زکات سے قبل 7 رنگی مکس مٹھائی پر معروف طریقہ سے فاتحہ دلوا کر خود بھی کھائیں اور بچوں میں بھی بانٹ دیں۔

## صدقہ عمل

اپنا صدقہ دیں، چاول چینی باجرہ سوا کلو مکس لے کر روزانہ ایک مٹھی پرندوں یا حشرات الارض کو صدقہ ڈال دیا کریں۔

## نقش خاص اپنے لیے

گیارہویں دن ایک نقش چاندی کی لوح یا ہرن کی جھلی پر لکھ کر اپنے بازو پر باندھ لیں اور ورد عمل روزانہ کریں۔ اب جو خدا چاہے گا، غیب سے بندوبست ہو گا۔ ہر قسم کی بندش دور ہوگی، خوشخبریاں ملیں گی۔

## عمل نمبر 2: روحانی دم برائے سانپ، بچھو، بھڑ وغیرہ

21،20 کی درمیانی شب کو بعد از نماز مغرب علیحدگی میں باوضو نیاز دلا کر سفید کپڑے پہن لیں۔ قبلہ رُخ ہو کر ایک ہی نشست میں اول وآخر 11-11 مرتبہ درود شریف کے ساتھ عمل 1100 مرتبہ پڑھیں، عامل ہوجائیں گے۔

وَإِذَا بَطَشتم بَطَشتم جَبَّار أَينَ بحق سَلَامٌ قَولًا مِن رَبِّ رَحِیم

ان اعمال سے مکمل طور پر مستفیض ہونے کے لیے محترم سیّد انتظار حسین شاہ زنجانی یا پھر مجھ سے اجازت لے لیں تاکہ مکمل تاثیر ظاہر ہو، رجعت نہ ہو۔ دعا گو ہوں کہ رب العزت آپ سب کو ان اعمال سے کماحقہٗ مستفیض ہونے کی توفیق عطا فرمائے۔ آمین

از تحریر: سیّد قاسم علی نقوی البھاکری، سیالکوٹ

# اعمال برائے آخرت بمطابق آئمہ معصومین

## کُلُّ نَفْسٍ ذَائِقَۃُ الْمَوْتِ

’’ہر نفس نے موت کا ذائقہ چکھنا ہے‘‘ مرنے سے پہلے عاقبت کا فکر اور زادِ راہ ضروری ہے دُنیا میں جب سفر کرنا ہو تو راستے کے لئے بہت سوچ بچار کی جاتی ہے۔ جن جن اشیاء کی راستے میں ضرورت ہوتی ہے ساتھ لی جاتی ہیں۔ موسم کے مطابق لباس کا بندوبست اور راستے کے لئے اخراجات کا فکر کیا جاتا ہے۔

آخرت کے لئے انسان غافل ہے زندگی میں کبھی آخرت کی فکر نہیں کرتا۔ آخرت میں اعمال کے بارے میں سوال ہوگا۔ عمل کے بغیر زندگی بے سود ہے اعمال ہی وہ چیز ہے جو آپکو جہنم میں لے جائے گیں اعمال ہی آپکو جنت میں لے جائیں گے۔ جو انسان دُنیا میں آیا ہے اُس نے مرنا ہے۔ مرنے کا ٹائم ٹیبل سوائے اللہ کے کسی کو معلوم نہیں۔ اس لئے اللہ نے جو زندگی کی مہلت دی ہے اُس میں آخرت کی فکر کریں۔ آئمہ معصومینؑ نے آپکا بہت احساس کیا ہے بہت سی عبادات تجویز فرمائیں ہیں اگر آپ کو یقین اور آخرت کا خوف ہو تو عبادات بجا لا کر آخرت کے خوف اور رسوائی اور عذاب سے بچ سکتے ہیں۔ اعمال میں سب سے پہلے یقین اور پاکیزگی اور خوف خُدا کی ضرورت ہے۔ لہٰذا جو بھی عبادت کریں مکمل تقویٰ اور پاکیزگی سے کریں۔ ہر عمل اللہ تعالیٰ کی خوشنودی سے کریں۔ عمل نیک اور صالح ہو۔ عمل کرتے ہوئے آپکو یقین ہو کہ میرا اللہ مجھے دیکھ رہا ہے۔ زندگی سے جھوٹ، ظلم، ریاکاری، غیبت اور برائی کو چھوڑ دیں۔

رسول اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے آخری وقت میں فرمایا تھا ’’میں تمہارے درمیان دو گرانقدر چیزیں چھوڑ کر جا رہا ہوں ایک کتاب اللہ اور دوسری میری عزت اہلِ بیتؑ اگر تم ان سے منسلک رہو گے تو کبھی گمراہ نہ ہو گے۔ اور یقیناً یہ دونوں کبھی جدا نہ ہوں گے یہاں تک کہ حوضِ کوثر پر میرے اس پہنچیں۔‘‘

(صحیح مسلم 122/7 سنن دارمی 432/2)

(مسند احمد 371/366/459/26/17/14)

(مستدرک حاکم 533/148-109/3)

(احیاء المیت لفضائیل اہل بیت جلال الدین ابوبکر سیوطی)

اگر آپ قرآن اور اہلِ بیتؑ محمدؐ کے ساتھ جڑیں رہیں اور ان کے فرامین اور سیرت پر عمل کریں تو کبھی گمراہ نہ ہونگے۔ سورۃ توبہ میں اللہ تعالیٰ نے فرمایا کہ ’’میرے محبوب اُمت کے لئے حریص ہے کہ وہ صراط مستقیم پر قائم رہیں اور بُرے اعمال نہ کریں کیونکہ ان کے بارے میں مجھ سے سوال ہوگا میں نہیں چاہتا کہ میری اُمت گمراہ ہو۔‘‘

### جنت میں داخل ہونے کا عمل

۞ حضرت امیر المومنین علیہ السلام نے فرمایا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا کہ بعد نماز واجب یا نیت خالص و توجہ کے ساتھ سورۃ حمد اور آیت الکرسی پڑھنے کا معمول بنالیں تو ہزاروں حاجتوں کے علاوہ داخل بہشت ہوگا۔

(ہزار و یک ختم مطبع قم ایران)

### روز قیامت کی گرمی سے حفاظت

۞ رسول اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا کہ سورۃ البقرہ و آل عمران پڑھنے والے بر

باقی صفحہ نمبر 28 پر

از تحریر: شہزادہ حافظ سید محسن علی زنجانی

# سورج گرہن کے اعمال

**اس سال سورج گرہن کی ابتداء 21 جون 2020ء صبح بوقت 08 بجکر 45 منٹ اور سورج گرہن کا اختتام دوپہر 02 بجکر 34 منٹ پر ہوگا۔**

شمسی وقمری گرہن جو کہ نحس ترین اوقات ہیں۔ ان اوقات میں آپ جس عمل کی زکات دینا چاہیں وہ ایک سال تک آپ کو کام دے گی کیونکہ ان کیلئے کسی چلہ کی ضرورت نہ ہے۔ ان اوقات میں آپ حروف صوامت کی زکوۃ ادا کر سکتے ہیں جو کہ ایک سال تک آپ کو کام دے گی۔ اس کی زکات ادا کرنے کا طریقہ اول یہ ہے کہ **543** مرتبہ ان حروف کو لکھ کر کسی قبرستان میں دفن کر دیا جائے۔ طریقہ دوم ان حروف کو ''احد رسص طعك لموه'' کو **543** مرتبہ پڑھ لیا جائے تب بھی زکوۃ ادا ہو جائے گی۔ بہتر طریقہ اول ہی ہے۔ آج ہم حروف صوامت سے بندش کا کام لیں گے یعنی عقد الامراض، مختلف امراض کی بندش کریںگے اس کیلئے کلمہ طیبہ کی روحانیت سے کام لیں گے۔ کلمہ طیبہ ویسے بھی مختلف امراض، حب، دفع سحر کیلئے اکسیر کا حکم رکھتا ہے۔

لَا اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ مُحَمَّدٌ رَّسُولُ اللّٰہ

**بسط حرفی:** ل اال ہ ال اال ل ہ م ح م د ر س ص و ل ال ل ہ

کلمہ طیبہ چوبیس حروف اور **7** الفاظ پر مشتمل ہے۔ چوبیس حروف بھی حروف صوامت میں سے ہیں۔ اعداد ۶۱۹ بنتے ہیں ان کا مفرد بھی ۷ آتا ہے۔

**تلخیص:** ا ح د ر س ل م و ہ

یہ ۹ حروف کلمہ شریف کی تلخیص ہیں اعداد ۳۵۴ بنتے ہیں۔

**طلسم:** ھومل۔ سردحا

**عمل نمبر 1:** عین گرہن کے وقت ان الفاظ کو جو طلسمی ہیں ان کو **354** مرتبہ لکھ کر کسی قبرستان میں دفن کیا جائے اور ساتھ میں **354** مرتبہ پڑھ کر عمل کو مکمل کیا جائے۔

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ل | م | ح |
| ا | س | ہ |
| و | د | ر |

ا ح د ر س ل م و ہ بحق لا الہ الا اللہ محمد رسول اللہ

درج بالا نقش کو جملہ امراض آپ ایک نقش گلے میں پہننے کیلئے دیں انشاء اللہ ایک دو دن میں مرض کا خاتمہ ہوگا۔ آپ **19** مرتبہ ''بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْم ھومل سردحا'' کا دم بھی کر سکتے ہیں۔

**عمل نمبر 2:** گرہن سے قبل **2** رکعت نماز ادا کریں۔ اس کے بعد عین گرہن کے وقت **619** مرتبہ کلمہ طیبہ ''لَا اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ مُحَمَّدٌ رَّسُولُ اللّٰہ'' کا ورد کریں۔ بعد ازاں **2** رکعت نماز ادا کریں۔



